# MASALA
## TV FOOD MAG




Volume 7 - Issue 72 July 2015

# Content

# EDITORIAL



محترم قارئین

السلام وعلیکم!

عیدالفطر کی آمد آمد ہے۔ عیدالفطر نام ہے خوشیوں کے مجموعے کا' ان خوشیوں کے اظہار کا بہترین طریقہ صدقہ و خیرات ہے' جسے صدقہ فطر کہا جاتا ہے۔ عید کے موقع پر اس صدقے کی ادائیگی کا مقصد دلوں میں قربت بڑھانا اور لوگوں میں اجتماعیت پیدا کرنا ہے۔ عید کا تہوار اسلامی معاشرے میں انسانی حقوق کی تجدید کراتا ہے تاکہ ہر گھر عید کی خوشی میں شامل ہو سکے اور یہ نعمت ہر خاندان کو عام ہو۔

معاشی طور پر مستحکم خاندان عید کے تہوار کی خوشیوں کو بھرپور طریقے سے مناتے ہیں۔ ایسے گھرانوں میں شاپنگ کے سلسلے رمضان کی آمد کے ساتھ شروع ہو جاتے ہیں۔ گھر کے ہر فرد کے لئے کئی' کئی جوڑے کپڑے' میچنگ جوتے' پرس اور زیورات کی خریداری معمول کی بات ہے۔ عید کی تیاریوں میں مشغول یہ خاندان دل کھول کر خرچ کرتے ہیں تاہم فی زمانہ عید کی آمد متوسط اور نچلے طبقے کے لئے پریشانی کا باعث بن کر رہ گئی ہے۔ اپنے بچوں کے لئے عید کی خوشیاں خریدنا ان طبقوں کے والدین کے لئے مشکل ترین امر ہو چلا ہے۔ عید کے حوالے سے جاری کئے جانے والے ٹی وی اور اخبارات کے اشتہارات' ہم جماعتوں کی شاپنگ اور بازاروں کی رونق لوگوں کو اپنی جانب کھینچتی ہے لیکن معاشی عدم استحکام اور اس کی وجہ سے پیدا ہونے والے مسائل اُن کی راہیں روکتے ہیں۔

ایسے میں اگر صاحب استطاعت گھرانے اپنے قرب و جوار میں رہنے والوں' پڑوسیوں اور رشتہ داروں کی ضروریات کا خیال رکھیں تو انہیں بھی عید کی سچی خوشیاں میسر آ سکتی ہیں۔ اگر اپنے بجٹ میں تھوڑی سی کمی کر کے معاشی مسائل میں مبتلا کسی ایسے گھرانے کی مدد کر دی جائے جن کے لئے یہ خوشیاں خریدنا ممکن نہیں' تو یقیناً آپ کی عید کی خوشیاں دو چند ہو جائیں گی۔

عید اور اس کی خوشیاں آپ سب کو مبارک ہوں۔

شہناز رمزی

ایڈیٹر - شہناز رمزی' جائنٹ ایڈیٹر - شازیہ انوار
اسسٹنٹ ایڈیٹر - معاذ احمد
منور حسین بھٹی munawar.h@masalatv.tv 03333222353
یونی پرنٹ
92-21-32528640
www.masala.tv

# عیدالفطر، خوشی دنیا بھر کی

**عیدالفطر کی روایت سے جڑا ہوا ہر علاقے کا اپنی کوئی نہ کوئی خاص پکوان بھی ضرور ہوتا ہے**

شازیہ انوار

عیدالفطر کی خوشیاں میٹھے کے بغیر ادھوری سمجھی جاتی ہیں' یہاں تک کہ اس عید کو میٹھی عید بھی کہا جاتا ہے۔ اس موقع پر گھر آنے والوں کی تواضع کے لئے سویاں' شیر خورمہ' مٹھائیوں' کسٹرڈ' لب شیریں اور کیک سمیت دیگر اشیاء کا اہتمام کیا جاتا ہے۔

عیدالفطر کی روایت سے جڑا ہوا ہر علاقے کا اپنی کوئی نہ کوئی خاص پکوان بھی ضرور ہوتا ہے' جیسے ہمارے شہری علاقوں میں مہمانوں کو کئی قسم کی سویاں' شیر خرمہ' کسٹرڈ' مٹھائیاں' شامی کباب' کچوریاں' سیخ کباب اور دیگر چیزیں پیش کی جاتی ہیں۔ اسی طرح سے پوری دنیا میں عید کی خوشیاں دوبالا کرنے کے لئے مختلف طرح کے مخصوص پکوان تیار کئے جاتے ہیں' جیسے کہ انڈونیشیا میں روایتی طور پر مونگ پھلی سے تیار کردہ میٹھا بہت مرغوب ہے۔ انہے آپ اپنے ہاں کا اخروٹی حلوہ سمجھ سکتے ہیں۔

کشمیری خواتین عید کا رنگ دوبالا کرنے کے لئے دودھ میں پسے ہوئے چاول اور چینی ڈال کر فرنی بناتی ہیں۔ اس کے علاوہ سویاں اور حلوے بھی اس دن کی خاص ڈش سمجھے جاتے ہیں جنہیں کشمیری عورتیں اپنے گھر والوں اور مہمانوں کو بڑے شوق سے کھلاتی ہیں۔

عراق میں کھجور کا حلوہ بہت زیادہ پسند کیا جاتا ہے' وہاں زیادہ تر گھرانوں میں نماز عید سے قبل ناشتے میں کریم اور شہد سے روٹی تناول کی جاتی ہے۔ دوپہر کے کھانے کے لئے بھیڑ کے گوشت کے پکوان بنائے جاتے ہیں۔ عراقی میٹھے کے طور پر گھروں میں ہی چھوٹے چھوٹے کیک تیار کرتے ہیں۔

عیدالفطر کے دن مصر میں مہمانوں کی مدارت خشک دودھ' میوہ جات اور گندم کے آٹے سے بنی روایتی مٹھائیوں ''کنافہ'' اور ''قطائف'' سے کی جاتی ہے۔ مصری خواتین ناریل سے ایک خاص قسم کے بسکٹس خاک (khaik) بناتی ہیں جس کے اوپر چینی چھڑکی جاتی ہے۔ مصری جب کسی سے عید ملنے کے لئے جاتے ہیں تو بطور خاص یہ بسکٹس لے کر جاتے ہیں۔

عید کے موقع پر بنگلہ دیش کے دسترخوان تلی ہوئی مچھلی کے سالن چاول اور مٹھائیوں سے سجائے جاتے ہیں۔ بحرین میں عید کا تہوار کئی دنوں تک منایا جاتا ہے۔ اس موقع پر نہ صرف گھروں میں ایک دوسرے کا منہ میٹھا کرایا جاتا ہے بلکہ ہمسایوں میں بھی مٹھائی بانٹی جاتی ہے۔ وہاں زیادہ تر گھروں میں دوپہر کے کھانے کے لئے چاول پکتے ہیں' جس میں گوشت کے علاوہ دالیں بھی شامل کی جاتی ہیں۔ اس کے علاوہ وہاں روایتی ''گوشت کا حلوہ'' بھی پکایا جاتا ہے۔

سعودی عرب میں عید کے موقع پر روایتی پکوان ''ہریس'' بنایا جاتا ہے۔ گندم اور گوشت سے تیار کردہ یہ پکوان حلیم سے ملتا جلتا ہے۔ اس کے علاوہ عید والے دن خاص طور پر بکنے کے گوشت کی بریانی ''الکبسہ'' بہت ذوق و شوق سے کھائی جاتی ہے۔ سعودی عرب میں روایتی مٹھائیوں سے بھی مہمانوں کی تواضع کی جاتی ہے۔ عرب ممالک میں خواتین مہمانوں کے لئے قہوہ ضرور بناتی ہیں' لہٰذا اس تہوار پر بھی اس مشروب کا بطور خاص اہتمام ہوتا ہے۔

برونائی کی خواتین عید کے دن ایک روایتی مٹھائی ''بلاودو'' تیار کرتی ہیں۔ اس کے علاوہ وہاں ہر دوسرے گھر میں تہہ در تہہ میووں' کھجوروں اور موسمی پھلوں کی باریک پھانکوں کی مدد سے بنایا گیا خاص قسم کا کیک ضرور کھایا جاتا ہے۔

برما کے مسلمان تین کے بجائے صرف ایک ہی دن عید مناتے ہیں۔ وہاں کی مسلم خواتین عید کے لئے خاص طور پر سویاں پکاتی ہیں' جس کو میووں اور دودھ کے ہمراہ پیش کیا جاتا ہے۔

صومالیہ میں خاتون خانہ عید کی مناسبت سے مزے دار تلے ہوئے بسکٹس تیار کرتی ہیں۔ صومالی عیدالفطر پر اسے بڑے شوق سے کھاتے ہیں۔ دوپہر میں چاول' سبزیوں اور گوشت کا ایک روایتی کھانا پکایا جاتا ہے جسے انجیرا نامی پتلی روٹی سے کھایا جاتا ہے۔ اس کے علاوہ مہمانوں کے لئے دالیں بھی پکائی جاتی ہیں۔ مہمان عید پر حلوے اور کسٹرڈ بھی شوق سے تناول کرتے ہیں۔ بھارت اور چلی میں مسلمان عورتیں عید کے دن دوسرے پکوانوں کے ساتھ مہمانوں کی خاطر مدارات کے لئے سویاں ضرور پکاتی ہیں۔

ملائیشیا میں عید پر وہاں کی قدیم روایات کی آئینہ دار مٹھائی ''کوئی موئی'' پیش کی جاتی ہے۔ اس کے علاوہ ناریل کے پتوں پر چاول پکائے جاتے ہیں۔ ملائیشیاء عید کے موقع پر ''اوپن ہاؤس'' کے نام سے ایک رسم نبھاتے ہیں جس کے تحت ہر اس شخص کی خوب آؤ بھگت کی جاتی ہے جو عید کے موقع پر ان کے دروازے پر آجاتا ہے۔

# عید پر نظر آئیں، تروتازہ اور حسین

تھوڑا سا وقت نکالیں اور گھر میں موجود اشیاء سے ہی اپنے حسن میں نکھار اور اضافہ کریں

آ رہی ہے عید اور دل چاہتا ہے کہ اس موقع پر سب سے منفرد، خوبصورت اور تروتازہ نظر آئیں۔ اس خواہش کی تکمیل زیادہ مشکل نہیں ہے، بس تھوڑا سا وقت نکالیں اور گھر میں موجود اشیاء سے ہی اپنے حسن میں نکھار اور اضافہ کریں۔

چہرے کو نکھارنے کے لئے جو اور گیہوں کا آٹا دودھ میں ملا لیں۔ اسے چہرے پر اُبٹن کی طرح ملیں، پھر ایک گھنٹے کے بعد منہ دھولیں۔ نہانے کے پانی میں لیموں کا رس اور نمک ملا کر غسل کرنے سے بھی جلد کا رنگ نکھرنا شروع ہو جاتا ہے۔

اگر گردن کا رنگ نسبتاً سیاہ ہے تو دودھ میں تھوڑا سا لیموں کا رس ملائیں، اسے روئی کی مدد سے گردن پر لگالیں۔ خشک ہو جائے تو ٹھنڈے پانی سے دھولیں۔ چند روز کے استعمال سے تبدیلی محسوس ہونے لگے گی۔

اگر چہرے پر کھُردرا پن آ رہا ہو تو گلیسرین میں تھوڑا سا لیموں کا رس ملا کر رکھ دیں۔ ہر روز صبح منہ دھونے کے بعد ہلکے ہاتھوں سے پُورے چہرے کی مالش کریں۔ اس سے جلد نرم اور رنگ صاف ہوتا ہے۔

چہرے پر چمک لانے کے لئے 2 کھانے کے چمچے دودھ، ایک کھانے کا چمچہ چینی اور ایک کھانے کا چمچہ نمک ملا کر رات سوتے وقت چہرے پر خوب اچھی طرح مالش کریں۔ صبح اُٹھ کر ٹھنڈے پانی سے چہرے کو اچھی طرح سے دھولیں۔

اگر چہرے پر دانوں کے نشان ہوں تو زیتون کے تیل میں کریم ملا کر چہرے پر ان جگہوں پر لگائیں جہاں دانوں کے نشانات رہ گئے ہوں۔ تھوڑے ہی دنوں میں چہرہ صاف وشفاف ہو جائے گا۔

اگر چہرے پر چھائیاں ہوگئی ہوں تو ایک چائے کا چمچہ لیموں کے رس میں ایک چائے کا چمچہ شہد ملا کر چہرے پر لگائیں اور 20 منٹ کے بعد چہرہ دھولیں۔ ہفتے میں 2 مرتبہ اس ماسک کے استعمال سے چھائیاں دُور ہو جائیں گی۔

اگر ایڑیاں پھٹ رہی ہوں تو ایک لیموں کا چھلکا پیس کر اس میں ایک چائے کا چمچہ گلیسرین اور ایک چائے کا چمچہ عرق گلاب ملا لیں۔ رات میں سونے سے پہلے پھٹی ہوئی ایڑیوں پر لگائیں صبح پیر دھولیں، چند دنوں میں پھٹی ایڑیاں ٹھیک ہو جائیں گی۔

رُوکھے بالوں میں چمک پیدا کرنے کے لئے سر دھونے کے بعد پانی میں ایک لیموں کا رس ملا کر اس سے سر دھولیں۔

ناخنوں کو چمکدار بنانے کے لئے لیموں کے چھلکے سے، جس میں نمی موجود ہو، ناخن کی مالش کریں۔ اس سے ناخن صاف اور چمکدار ہو جاتے ہیں۔

آنکھوں کے حلقے دُور کرنے کے لئے حلقوں پر آلو رگڑیں یا اُن کا رس لگائیں۔ روزانہ صبح ایک ماہ تک ایک عدد سیب کھائیں اور تھوڑی دیر کے بعد ایک گلاس دودھ پی لیں۔ ■



عیدالفطر نام ہے خوشیوں اور مسرتوں کا۔ جس میں اپنے پیاروں سے ملنے اور اُن کی خاطر تواضع کرنے کا الگ مزہ ہے۔ عید کے موقع پر خاص پکوانوں سے سجایا جاتا ہے ہر ایک کی خواہش ہوتی ہے کہ اُس کی عید ٹرالی دوسروں سے منفرد اور مزیدار ہو۔ آج ہم اپنے قارئین کی خدمت میں عید کے موقع پر تیار کی جانے والی کچھ روایتی اور کچھ نئے پکوان کی تراکیب پیش کر رہے ہیں اُمید ہے کہ یہ کاوش آپ کی عید ٹرالی کی شان بن جائے گی۔






## Reshmi Biryani

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken pieces | 12 |
| Rice (boiled) | 2 ½ cups |
| Ginger/garlic paste | 1 tbsp |
| Yogurt (whipped) | 1 cup |
| Green chillies (chopped) | 8 |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Lemon juice | 2 tbsp |
| Fresh cream | 600 grams |
| Onions (finely cut) | 3 |
| Mint (chopped) | 1 bunch |
| Milk (fresh) | 1 cup |
| Orange food colour | 1 pinch |
| Salt | to taste |
| Butter | 1 tbsp |
| Oil | 1 cup |

### Method:

- Cook chicken with ginger/garlic, mint, green chillies, yogurt and salt in a pot till dry.
- Add pepper and lemon juice; remove from flame.
- Heat oil in a wok; fry onions; remove.
- Pour the hot oil on chicken; add cream after a few minutes.
- Layer ½ rice in the pot; spread a layer of chicken on it; arrange ½ onions on it; spread remaining rice on top.
- Dissolve food colour in milk; pour on rice; sprinkle remaining onions on top; keep on dum.

## ریشمی بریانی

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کا گوشت | 12 ٹکڑے |
| چاول (اُبلے ہوئے) | 2½ پیالی |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | ایک پیالی |
| ہری مرچیں (چوپ کی ہوئی) | 8 عدد |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| لیموں کا رس | 2 کھانے کے چمچے |
| تازہ کریم | 600 گرام |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 3 عدد |
| پودینہ (چوپ کیا ہوا) | ایک گڈی |
| تازہ دودھ | ایک پیالی |
| زردے کا رنگ | ایک چٹکی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| مکھن | ایک کھانے کا چمچہ |
| تیل | ایک پیالی |

### ترکیب:

دیگچی میں مرغی، لہسن ادرک، پودینہ، ہری مرچیں، دہی اور نمک ملا کر پانی خشک ہونے تک پکائیں۔ اس میں کالی مرچ اور لیموں کا رس ملا کر چولہا بند کر دیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کریں، اس میں پیاز تل کر نکال لیں۔ گرم تیل مرغی کے اُوپر ڈال دیں، تھوڑی دیر کے بعد کریم ملا لیں۔ دیگچی میں ½ چاول بچھائیں، اس پر مرغی کی تہہ لگائیں، اس پر ½ پیاز ڈال کر باقی چاول ڈال دیں۔ دودھ میں زردے کا رنگ ملا کر اس پر ڈالیں اور باقی پیاز ڈال کر دم پر رکھ دیں۔








## Dum Kebabs

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef pieces | 1 kg |
| Yogurt | 1 cup |
| Green chillies (finely cut) | 4 |
| Leman juice | 4 tbsp |
| Raw papaya paste | 1 tbsp |
| Poppy seeds (ground) | 1 tbsp |
| Red chilli powder | 1 tbsp |
| Black pepper (crushed) | ½ tbsp |
| Ginger/garlic paste | 2 tbsp |
| Salt | ta taste |
| Clarified butter | 1 tbsp |
| Oil | ½ cup |
| Mint, Onions (rings) | for garnishing |

### Method:

- Paund beef tharoughly with a mallet.
- Marinate beef with yogurt, green chillies, leman juice, papaya, poppy seeds, red chillies, pepper, ginger/garlic and salt; set aside for 3 haurs.
- Cook beef in ail in a pot an low flame till dry.
- Spread beef in a large tray; spread clarified butter an it; smake with hat coal.
- Garnish kebabs with mint and onian rings; serve.

## دم کے کباب

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کی بوٹیاں | ایک کلو |
| دہی | ایک پیالی |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 4 عدد |
| لیموں کا رس | 4 کھانے کے چمچے |
| پسا ہوا کچا پپیتا | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسی ہوئی خشخاش | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ½ کھانے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن ادرک | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| گھی | ایک کھانے کا چمچہ |
| تیل | ½ پیالی |
| پودینہ، پیاز (لچھے) | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

بوٹیوں کو کسی بھاری چیز کی مدد سے اچھی طرح سے کچل لیں۔ ان پر دہی، ہری مرچیں، لیموں کا رس، پپیتا، خشخاش، لال مرچ، کالی مرچ، لہسن ادرک اور نمک لگا کر 3 گھنٹوں کے لئے رکھ دیں۔ دیگچی میں تیل اور بوٹیاں ڈال کر ہلکی آنچ پر گوشت کا پانی خشک ہونے تک پکائیں۔ ایک بڑے تسلے میں بوٹیوں کو پھیلائیں، اس پر گھی پھیلائیں، اسے کوئلے کا دھواں دیں۔ مزیدار کباب پودینے اور پیاز سے سجا کر پیش کریں۔






# Bombay Cake

## Sponge Ingredients:

| | |
|---|---|
| Refined flour (sieved) | 2 cups |
| Whole dried milk | 250 grams |
| Icing sugar | 2 cups |
| Condensed milk | 1 cup |
| Milk (fresh) | 1 cup |
| Baking powder | 1 tbsp |
| Baking soda | 1 tbsp |
| Screwpine | few drops |
| Butter (unsalted) | 2 cups + for brushing |

## Topping Ingredients:

| | |
|---|---|
| Sugar | ½ cup |
| Water | ½ cup |
| Cashew nuts | ½ cup |
| Almonds | ½ cup |
| Pistachios | ½ cup |
| Screwpine | few drops |

## Method:

- Beat sugar and butter in a bowl with an electric beater.
- Add whole dried milk, condensed milk, baking powder, baking soda and screwpine; beat for few more minutes.
- Add flour and milk; stir with a spoon.
- Brush butter on cake mould and pour batter in it; bake it in a pre-heated oven at 180° C for 35 minutes; remove.
- Allow to cool; remove from mould.
- Mix sugar and water in a saucepan; cook till slightly thick and sticky; add cashews, almonds, pistachios and screwpine; spread on top of cake.

# بمبئی کیک

## اسفنج کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| میدہ (چھنا ہوا) | 2 پیالی |
| کھویا | 250 گرام |
| باریک پسی ہوئی چینی | 2 پیالی |
| کنڈینسڈ ملک | ایک پیالی |
| تازہ دودھ | ایک پیالی |
| بیکنگ پاؤڈر | ایک کھانے کا چمچہ |
| بیکنگ سوڈا | ایک کھانے کا چمچہ |
| کیوڑہ | چند قطرے |
| مکھن (بغیر نمک) | 2 پیالی + چکنا کرنے کے لئے |

## ٹاپنگ کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| چینی | ½ پیالی |
| پانی | ½ پیالی |
| کاجو | ½ پیالی |
| بادام | ½ پیالی |
| پستے | ½ پیالی |
| کیوڑہ | چند قطرے |

## ترکیب:

پیالے میں چینی اور مکھن کو الیکٹرک بیٹر کی مدد سے یکجان کر لیں۔ اس میں کھویا' کنڈینسڈ ملک' بیکنگ پاؤڈر' بیکنگ سوڈا اور کیوڑہ ڈال کر چند منٹ تک مزید ملائیں' پھر میدہ اور دودھ ڈالیں اور چمچے کی مدد سے ملا لیں۔ کیک کے سانچے کو مکھن سے چکنا کریں اور آمیزے کو اس میں ڈال کر پہلے سے گرم اوون میں 180°C پر 35 منٹ تک پکا کر نکال لیں۔ ٹھنڈا ہو جائے تو اسفنج کو سانچے سے نکال لیں۔ ساس پین میں چینی اور پانی ڈال کر ایک تار بننے تک پکائیں' اس میں کاجو' بادام' پستے اور کیوڑہ ملا کر کیک کے اُوپر پھیلا دیں۔




## Vermicelli

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Vermicelli (crumbled) | 300 grams |
| Cinnaman | 3 sticks |
| Claves | 5 |
| Green cardamoms | 5 |
| Screwpine | few drops |
| Roisins | 1 cup |
| Sugar | ½ kg |
| Water | 1 ½ cups |
| Clorified butter | 1 cup |
| Fresh cream, Almonds (finely cut) | far garnishing |

### Method:

- Heat clarified butter in o pot; fry cinnamon, cloves ond cardamoms till they pop.
- Add vermicelli; fry till aroma arises.
- Add water and raisins; fry while stirring with a spoon till woter dries and clarified butter separates.
- Cook sugar, screwpine and little water in o saucepan till slightly thick ond sticky; add to vermicelli; dish aut.
- Gornish with cream and almonds; serve.

## چاشنی سویاں

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| سویاں (چورہ کی ہوئی) | 300 گرام |
| دارچینی | 3 ڈنڈیاں |
| لونگیں | 5 عدد |
| چھوٹی الائچیاں | 5 عدد |
| کیوڑہ | چند قطرے |
| کشمش | ایک پیالی |
| چینی | ½ کلو |
| پانی | 1½ پیالی |
| گھی | ایک پیالی |
| تازہ کریم بادام (باریک کٹے ہوئے) | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

دیگچی میں گھی گرم کرکے دارچینی، لونگیں اور الائچیاں کڑکڑا لیں۔ اس میں سویاں ڈال کر خوشبو آنے تک بھونیں۔ اس میں پانی اور کشمش ڈال کر چمچہ چلاتے ہوئے پانی خشک ہونے اور گھی علیحدہ ہونے تک بھونیں۔ ساس پین میں چینی، کیوڑہ اور تھوڑا سا پانی ڈال کر ایک تار کا شیرہ بنالیں۔ اسے سویوں میں ملا کر ڈش میں نکال لیں۔ مزیدار سویاں کریم اور بادام سے سجا کر پیش کریں۔








## Vermicelli Kheer

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Milk (fresh) | 1 litre |
| Tapioca (soaked) | 2 tbsp |
| Vermicelli (crumbled) | ½ cup |
| Sugar | ½ cup |
| Milk powder | ½ cup |
| Screwpine | 1 tsp |
| Desiccated coconut | 2 tbsp |
| Almonds, Pistachios (finely cut) | for garnishing |

### Method:

- Bring milk to boil.
- Add milk powder, sugar and tapioca; cook for 10 minutes.
- Add vermicelli; cook till thick; add coconut and screwpine; remove in a bowl.
- Garnish with almonds and pistachios; serve.

## سویوں کی کھیر

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| تازہ دودھ | ایک لیٹر |
| ساگودانہ (بھیگا ہوا) | 2 کھانے کے چمچے |
| سویاں (چورہ کی ہوئی) | ½ پیالی |
| چینی | ½ پیالی |
| سوکھا ہوا دودھ | ½ پیالی |
| کیوڑہ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا ناریل | 2 کھانے کے چمچے |
| بادام' پستے (باریک کٹے ہوئے) سجانے کے لئے | |

### ترکیب:

دودھ کو ابال لیں ۔اس میں سوکھا ہوا دودھ' چینی اور ساگودانہ ملا کر 10 منٹ پکائیں ۔اس میں سویاں ڈالیں اور گاڑھا ہونے تک پکائیں' پھر ناریل اور کیوڑہ ملا کر پیالے میں نکال لیں ۔مزیدار کھیر بادام اور پستے سے سجا کر پیش کریں۔






# Red Velvet Inside Cheese Cake

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Eggs | 6 |
| Castor sugar | 1 cup |
| Strawberry essence | 1 tsp |
| Red food colour (dissolved in water) | 1 tbsp |
| Refined flaur (sieved) | 1 cup |
| Brown biscuits (crumbled) | 2 cups |
| Keenu juice | ½ cup |
| Butter (melted) | 250 grams |
| Salt | 1 pinch |
| Oil | ¼ cup |

### Filling Ingredients:

| | |
|---|---|
| Cream cheese, Cottage cheese | 300 grams each |
| Strawberry jelly crystals | 300 grams |
| Castor sugar | ½ cup |
| Strawberry essence | ½ tsp |
| Gelatin (dissolved in water) | 1 tbsp |
| Lemon juice | 1 tbsp |
| Cream | for garnishing |

## Method:

- Beats eggs with an electric beater till they double in volume; gradually add sugar.
- Add food colour, essence and oil; add flour and mix with a spoon.
- Pour batter in a square mauld; bake in a pre-heated aven at 180°C for 25 minutes; remave from oven.
- Allow to cool; cut sponge into pieces; crumble any leftover spange; add biscuits, keenu juice, butter and salt in it; set in a spring-foom pan.
- Beat cottage cheese and castar sugar in cream cheese with an electric beater; add essence, gelatin and leman juice.
- Paur ½ cream in the pon; arrange sponge pieces in the centre; pour remaining cream on top; refrigerate.
- Dissalve jelly crystols in a cup af boiling hat water; allow to cool; spread an top af cake; refrigerate.
- Garnish with cream; serve.

# ریڈ ویلویٹ اِن سائیڈ چیز کیک

## اجزا:

| | |
|---|---|
| انڈے | 6 عدد |
| کاسٹر چینی | ایک پیالی |
| اسٹرابیری ایسنس | ایک چائے کا چمچہ |
| کھانے کا لال رنگ (گھلا ہوا) | ایک کھانے کا چمچہ |
| میدہ (چھنا ہوا) | ایک پیالی |
| براؤن بسکٹس (چورہ کیے ہوئے) | 2 پیالی |
| کینو کا جوس | ½ پیالی |
| مکھن (پگھلا ہوا) | 250 گرام |
| نمک | ایک چٹکی |
| تیل | ¼ پیالی |

### بھرنے کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| کریم پنیر' پنیر | 300'300 گرام |
| اسٹرابیری جیلی کرسٹلز | |
| کاسٹر چینی | ½ پیالی |
| اسٹرابیری ایسنس | ½ چائے کا چمچہ |
| جلیٹین (گھلی ہوئی) | ایک کھانے کا چمچہ |
| لیموں کا رس | ایک کھانے کا چمچہ |
| کریم | سجانے کے لئے |

## ترکیب:

الیکٹرک بیٹر سے انڈوں کو دگنا ہونے تک پھینٹیں' پھر تھوڑی تھوڑی کر کے چینی ملائیں۔ اس میں کھانے کا رنگ' ایسنس اور تیل ملائیں' پھر میدہ چمچے سے ملالیں۔ اسے چوکور سانچے میں ڈال کر پہلے سے گرم اوون میں 180°C پر 25 منٹ تک پکائیں۔ ٹھنڈا ہوجائے تو سانچے سے اسپنج کے ٹکڑے کاٹ لیں' بچے ہوئے آمیزے کو چورہ کرلیں' اس میں بسکٹس' کینو کا جوس' مکھن اور نمک ملا کر اسپرنگ فوم پین میں سیٹ کریں۔ کریم پنیر میں پنیر اور کیسٹر چینی کو الیکٹرک بیٹر کی مدد سے یکجان کریں' پھر ایسنس' جلیٹین اور لیموں کا رس ملالیں۔ ½ کریم پین میں ڈالیں' اسپنج کے ٹکڑے درمیان میں لگائیں اور کریم کا باقی آمیزہ ڈال کر فرج میں رکھ دیں۔ جیلی کو ایک پیالی اُبلتے ہوئے پانی میں گھول لیں۔ ٹھنڈا ہونے پر کیک پر پھیلا کر دوبارہ فرج میں رکھ دیں۔ مزیدار کیک کریم سے سجا کر پیش کریں۔




## Cheese Jacket Potatoes

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef mince | 300 grams |
| Patatoes (large, bailed) | 8 |
| Saur cream | ½ cup |
| Cheddar cheese (grated) | 1 cup |
| Tamato salsa | ½ cup |
| Tamato puree | ½ cup |
| Onian (finely cut) | ½ cup |
| Garlic (chopped) | 2 claves |
| Oregano | ½ tsp |
| Basil leaves (chopped) | ¼ tsp |
| Red chillies (crushed) | ½ tsp |
| Hot spices powder | 1 tsp |
| Salt | 1 tsp |
| Corn | ½ cup |
| Oil | 4 tbsp |

### Method:

- Heat ail in a pot; fry garlic ond anion; add mince, hat spices, red chillies, aregano ond salt; fry.
- Add tamato puree, basil and corn; cook till dry.
- Cut potatoes from the centre lengthwise; scoop out the centre.
- Fill with mince, saur cream and tamato salsa.
- Sprinkle cheese an each potato; wrap in aluminium foil; bake in a pre-heated oven at 180°C for 15 minutes; remave.

## پنیری جیکٹ آلو

### اجزاء:

| | | | |
|---|---|---|---|
| گائے کا قیمہ | 300 گرام | اوریگانو | ½ چائے کا چمچہ |
| بڑے آلو (اُبلے ہوئے) | 8 عدد | تلسی کے پتے (چوپ کیے ہوئے) | ¼ چائے کا چمچہ |
| سار کریم | ½ پیالی | کٹی ہوئی لال مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| چیڈر پنیر (کدوکش) | ایک پیالی | پسا ہوا گرم مصالحہ | ایک چائے کا چمچہ |
| ٹماٹر کا سالسہ | ½ پیالی | نمک | ایک چائے کا چمچہ |
| ٹماٹو پیوری | ½ پیالی | بھٹے | ½ پیالی |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | ½ پیالی | تیل | 4 کھانے کے چمچے |
| لہسن (چوپ کیے ہوئے) | 2 جوے | | |

### ترکیب:

دیگچی میں تیل گرم کر کے پیاز اور لہسن تلیں، پھر قیمہ، گرم مصالحہ، لال مرچ، اوریگانو اور نمک ملا کر بھونیں۔ اس میں ٹماٹو پیوری، تلسی اور بھٹے ملا کر پانی خشک ہونے تک پکائیں۔ آلوؤں کو لمبائی میں ڈھکن کی طرح کاٹ کر درمیان سے آلو نکال لیں، پھر قیمہ، سار کریم اور ٹماٹر کا سالسہ ڈال دیں۔ آلوؤں کے اوپر پنیر ڈالیں، ہر آلو کو المونیم فوائل میں لپیٹیں اور پہلے سے گرم اوون میں 180°C پر 15 منٹ تک پکا کر نکال لیں۔






# Sesame Seed And Ginger Chicken

## Chicken Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken pieces | ½ kg |
| Fish sauce, White vinegar | 1 tbsp each |
| Black pepper (crushed), Salt | ¼ tsp each |
| Sesame oil | ½ tsp |
| Sesame seeds, Spring anions | for garnishing |
| Oil | for frying |

## Batter Ingredients:

| | |
|---|---|
| Refined flour | ½ cup |
| Carnflour | 3 tbsp |
| Egg | 1 |
| Baking powder | 1 tbsp |
| Salt | ¼ tsp |

## Sauce Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken stock | ¼ cup |
| Ginger (chopped) | 1 tbsp |
| White vinegar | 1 tbsp |
| Tamata ketchup, Sugar | 2 tbsp each |
| Jam | 3 tbsp |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Salt | to taste |

## Method:

- Mix chicken ingredients in a bowl; set aside. In a separate bowl, mix batter ingredients with water.
- Coat chicken pieces one by one with the batter.
- Heat oil in a wok; fry chicken golden; remove.
- Cook sauce ingredients in the wok till thick; add chicken; remove in a dish.
- Garnish with spring anions and sesame seeds; serve.

# تل اورادرک والی مرغی

## مرغی کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کی بوٹیاں | ½ کلو |
| فش ساس' سفید سرکہ | ایک' ایک کھانے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی کالی مرچ' نمک | ¼' ¼ چائے کا چمچہ |
| تل کا تیل | ½ چائے کا چمچہ |
| تل' ہری پیاز | سجانے کے لئے |
| تیل | تلنے کے لیے |

## آمیزے کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| میدہ | ½ پیالی |
| کارن فلور | 3 کھانے کے چمچے |
| انڈہ | ایک عدد |
| بیکنگ پاؤڈر | ایک چائے کا چمچہ |
| نمک | ¼ چائے کا چمچہ |

## ساس کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کی یخنی | ¼ پیالی |
| ادرک (چوپ کی ہوئی) | ایک کھانے کا چمچہ |
| سفید سرکہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| ٹماٹو کیچپ' چینی | 2'2 کھانے کے چمچے |
| جام | 3 کھانے کے چمچے |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |

## ترکیب:

ایک پیالے میں مرغی کے اجزاء ملا کر رکھ دیں۔ علیحدہ پیالے میں آمیزے کے اجزاء پانی کی مدد سے گھول لیں۔ مرغی کے ٹکڑے ایک' ایک کر کے میدے کے آمیزے میں لپیٹیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کریں اور مرغی کے ٹکڑے سنہری تل کر نکال لیں۔ کڑاہی میں ساس کے اجزاء گاڑھا ہونے تک پکائیں' پھر مرغی ملا کر ڈش میں نکال لیں۔ مزیدار مرغی تل اور ہری پیاز سے سجا دیں۔








## Rabri Trifle

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Milk (fresh) | 1litre |
| Mixed fruits | 1 cup |
| Rabri | 250 grams |
| Sugar | 1 cup |
| Green jelly (set) | 1 cup |
| Red jelly (set) | 1 cup |
| Almonds (finely cut) | 50 grams |
| Cake rusks | 100 grams |
| Vanilla custard powder (made into paste with water) | 1 tsp |
| Vanilla essence | 1 tsp |
| Butter | 1 tbsp |

### Method:

- Mix milk and sugar in a pat; cook for a few minutes.
- Add custard paste while stirring continuously.
- When milk thickens add essence and butter.
- Allow to cool; add fruits.
- Spread cake rusks in a bowl; layer with custard, rabri, both jellies and almonds; refrigerate.
- Serve chilled.

## ربڑی ٹرائفل

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| تازہ دودھ | ایک لیٹر |
| ملے جلے پھل | ایک پیالی |
| ربڑی | 250 گرام |
| چینی | ایک پیالی |
| ہری جیلی (جمی ہوئی) | ایک پیالی |
| لال جیلی (جمی ہوئی) | ایک پیالی |
| بادام (باریک کٹے ہوئے) | 50 گرام |
| کیک رسک | 100 گرام |
| ونیلا کسٹرڈ پاؤڈر (پانی میں گھلا ہوا) | ایک چائے کا چمچہ |
| ونیلا ایسنس | ایک چائے کا چمچہ |
| مکھن | ایک کھانے کا چمچہ |

### ترکیب:

دیگچی میں دودھ اور چینی ملا کر چند منٹ تک پکائیں۔ اس میں چمچہ چلاتے ہوئے کسٹرڈ شامل کریں۔ دودھ گاڑھا ہو جائے تو ایسنس اور مکھن ملا دیں۔ ٹھنڈا ہو جائے تو پھل شامل کریں۔ پیالے میں کیک رسک پھیلائیں' اس پر کسٹرڈ' ربڑی' ہری اور لال جیلی اور بادام ڈال کر فرج میں رکھ دیں۔ خوب ٹھنڈا ہونے پر پیش کریں۔




## Reshmi Tikkay Kebabs

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken pieces (baneless) | 1 kg |
| Yogurt | 1 cup |
| Raw papaya paste | 1 tbsp |
| Red chillies (crushed) | 2 tsp |
| Green chillies (blended) | 2 tbsp |
| Black pepper pawder | 1 tbsp |
| Hat spices powder | 1 tsp |
| Ginger/garlic paste | 2 tsp |
| White vinegar | 2 tbsp |
| Salt | ½ tsp |
| Oil | ½ cup |

### Method:

- Marinate chicken with all ingredients; set aside for 1 haur.
- Pierce chicken pieces anta wooden skewers.
- Heat ail in a frying pan; fry skewers from all sides. Kebabs cauld also be smaked with hot coal if desired.

## ریشمی تکّے کباب

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کی بوٹیاں (بغیر ہڈی) | ایک کلو |
| دہی | ایک پیالی |
| پسا ہوا کچا پپیتا | ایک کھانے کا چمچہ |
| کُٹی ہوئی لال مرچ | 2 چائے کے چمچے |
| ہری مرچیں (پسی ہوئی) | 2 کھانے کے چمچے |
| پسی ہوئی کالی مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن ادرک | 2 چائے کے چمچے |
| سفید سرکہ | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | ½ چائے کا چمچہ |
| تیل | ½ پیالی |

### ترکیب:

مرغی کی بوٹیوں پر تمام اجزاء لگا کر ایک گھنٹے کے لئے رکھ دیں۔ مرغی کی بوٹیوں کو لکڑی کی سیخوں پر لگا لیں۔ فرائنگ پین میں تیل گرم کریں' اس پر اسٹکس رکھیں اور اُلٹ پلٹ کرتے ہوئے پکائیں۔ چاہیں تو کوئلے کا دھواں دے دیں۔




## Chocolate Peanut Butter Mousse

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Cream | ⅓ cup |
| Cream cheese | 112 grams |
| Peanut butter (creamy) | ⅔ cup |
| Milk (fresh) | 2 tbsp |
| Icing sugar | ½ cup |
| Vanilla essence | ½ tsp |

### Ganache Ingredients:

| | |
|---|---|
| Cream | 3 tbsp |
| Chocolate (crushed) | 56 grams |

### Methad:

- Mix together cheese, peanut butter and milk with an electric beater.
- Add sugar and essence; beat for a few minutes; add cream; refrigerate.
- To make ganache, heat cream in a saucepan; remove from flame; add chocolate and set aside for 5 minutes; allow to cool; fill ganache in a piping bag.
- Squeeze out cream cheese batter into bowls through another piping bag.
- Garnish with ganache; serve chilled.

## چاکلیٹ' مونگ پھلی اور مکھن والا موز

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| کریم | ⅓ پیالی |
| کریم پنیر | 112 گرام |
| مونگ پھلی والا کریمی مکھن | ⅔ پیالی |
| تازہ دودھ | 2 کھانے کے چمچے |
| باریک پسی ہوئی چینی | ½ پیالی |
| ونیلا ایسنس | ½ چائے کا چمچہ |

### گناش کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| کریم | 3 کھانے کے چمچے |
| چاکلیٹ (کٹی ہوئی) | 56 گرام |

### ترکیب:

کریم پنیر میں مونگ پھلی والا مکھن اور دودھ ملا کر الیکٹرک بیٹر کی مدد سے پھینٹیں۔ اس میں چینی اور ایسنس ڈال کر مزید چند منٹ پھینٹیں اور کریم ملا کر فرج میں رکھ دیں۔ گناش بنانے کے لئے ساس پین میں کریم گرم کر کے چولہا بند کر دیں' اس میں چاکلیٹ ملا کر 5 منٹ کے لئے چھوڑ دیں' ٹھنڈا ہو جائے تو پائپنگ بیگ میں بھر لیں۔ کریم پنیر کے آمیزے کو علیحدہ پائپنگ بیگ میں بھر کر پیالیوں میں ڈالیں' انہیں گناش سے سجائیں اور خوب ٹھنڈا کر کے پیش کریں۔






## Chicken Stir Fry

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken strips | ½ kg |
| Onion (cubed) | 1 |
| Tomato (cubed) | 1 |
| Capsicum (cubed) | 1 |
| Onion (finely cut) | 1 |
| Garlic | 12 cloves |
| Green chillies | 5 |
| Soya sauce | 1½ tbsp |
| White vinegar | 1 tsp |
| Salt | 1 tsp |
| Oil | 2 tbsp |
| Noodles (boiled) | to serve |

### Method:

- Grind garlic, onion and green chillies; coat chicken with it.
- Mix all ingredients except vegetables, noodles and oil with chicken; marinate for 1 hour.
- Heat oil in a wok; fry chicken on high flame; add tomato, capsicum and onion; cook for a few minutes.
- Arrange noodles in a dish; place chicken on top; serve.

## چکن اِسٹر فرائی

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کی بٹیاں | ½ کلو |
| پیاز (چوکور کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| ٹماٹر (چوکور کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| شملہ مرچ (چوکور کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| لہسن | 12 جوئے |
| ہری مرچیں | 5 عدد |
| سویا ساس | 1½ کھانے کے چمچے |
| سفید سرکہ | ایک چائے کا چمچہ |
| نمک | ایک چائے کا چمچہ |
| تیل | 2 کھانے کے چمچے |
| نوڈلز (اُبلے ہوئے) | پیش کرنے کے لئے |

### ترکیب:

لہسن، پیاز اور ہری مرچوں کو پیس لیں۔ یہ آمیزہ مرغی کی بٹیوں پر لگائیں، اس پر علاوہ سبزیاں، نوڈلز اور تیل باقی تمام اجزاء ملا کر ایک گھنٹے کے لئے رکھ دیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کرکے مرغی تیز آنچ پر بھونیں۔ اس میں ٹماٹر، شملہ مرچ اور پیاز ملا کر چند منٹ تک پکائیں۔ ڈش میں نوڈلز بچھائیں، اس پر مرغی ڈال کر پیش کریں۔





# LIVELY WEEKENDS

## Szechuan Chicken

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken pieces (baneless) | 200 grams |
| Onian (cubed) | 1 |
| Tamata (cubed) | 1 |
| Capsicum (cubed) | 1 |
| Tomato ketchup | 5 tbsp |
| Chilli sauce | 1 tbsp |
| Leman juice | 2 tbsp |
| Sugar | 2 tbsp |
| Egg | 1 |
| Carnflaur | 1 tbsp |
| Chicken stock | ½ cup |
| Ginger/Garlic paste | 2 tbsp |
| Salt | 1 tbsp |
| Chilli oil | 1 tbsp |
| Oil | 2 tbsp + for frying |

### Method:

- Marinate chicken with egg, ½ ginger/garlic, carnflour and salt; set aside in a bowl for 1 hour.
- Heat ail in a wok; fry chicken galden; remove.
- Heat 2 tbsp ail in a wok; fry remaining ginger/garlic golden; add chicken and all remaining ingredients; dish aut.

## سیچوان مرغی

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کی بوٹیاں (بغیر ہڈی) | 200 گرام |
| پیاز (چوکور کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| ٹماٹر (چوکور کٹا ہوا) | ایک عدد |
| شملہ مرچ (چوکور کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| ٹماٹو کیچپ | 5 کھانے کے چمچے |
| چلی ساس | ایک کھانے کا چمچہ |
| لیموں کا رس | 2 کھانے کے چمچے |
| چینی | 2 کھانے کے چمچے |
| انڈہ | ایک عدد |
| کارن فلور | ایک کھانے کا چمچہ |
| مرغی کی یخنی | ½ پیالی |
| پیا ہوا لہسن اورک | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | ایک کھانے کا چمچہ |
| مرچوں کا تیل | ایک کھانے کا چمچہ |
| تیل | 2 کھانے کے چمچے + تلنے کے لئے |

### ترکیب:

ایک پیالے میں مرغی کی بوٹیاں' انڈہ' ½ لہسن ادرک' کارن فلور اور نمک ملا کر ایک گھنٹے کے لئے رکھ دیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کریں اور مرغی کی بوٹیاں سنہری تل کر نکال لیں۔ کڑاہی میں 2 کھانے کے چمچے تیل گرم کر کے باقی لہسن ادرک سنہری کریں' اس میں مرغی سمیت باقی تمام اجزاء ملا کر ڈش میں نکال لیں۔



LIVELY WEEKENDS

## Rainbow Sandwiches

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken breasts (boiled and shredded) | 2 |
| Bread | 12 slices |
| Mayonnaise | 2 cups |
| Tomato ketchup | ½ cup |
| Garlic paste | 2 tsp |
| Black pepper (crushed) | ½ tsp |
| Barbecue sauce | 2 tbsp |
| Chilli sauce | 1 tbsp |
| Green and yellow food colour | 1 pinch each |
| Salt | ½ tsp |
| Lettuce leaves, tomato | for decoration |

### Method:

- Mix garlic, pepper, green food colour and salt in 1 cup mayonnaise.
- Mix yellow food colour in remaining mayonnaise.
- Mix barbecue sauce and chilli sauce with ketchup.
- Remove crusts from bread.
- Spread a layer of ketchup mix and some chicken on one slice; place another slice on top of it and spread a layer of some chicken and green mayonnaise on it; add another slice on top and spread a layer of chicken and yellow mayonnaise on it; cover with another slice.
- Repeat process to make 2 more rainbow sandwiches from remaining bread; cut stacks into triangles; dish out.
- Decorate the dish with lettuce and tomato; serve.

## رینبو سینڈوچز

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کے سینے (اُبال کر ریشہ کرلیں) | 2 عدد |
| ڈبل روٹی | 12 سلائس |
| مایونیز | 2 پیالی |
| ٹماٹو کیچپ | ½ پیالی |
| پسا ہوا لہسن | 2 چائے کے چمچے |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| باربی کیو ساس | 2 کھانے کے چمچے |
| چلی ساس | ایک کھانے کا چمچہ |
| کھانے کا ہرا اور پیلا رنگ | ایک ایک چٹکی |
| نمک | ½ چائے کا چمچہ |
| سلاد پتے' ٹماٹر | سجانے کے لیے |

### ترکیب:

ایک پیالی مایونیز میں لہسن' کالی مرچ' کھانے کا ہرا رنگ اور نمک ملا لیں۔ دوسری پیالی مایونیز میں کھانے کا پیلا رنگ ملا لیں۔ ٹماٹو کیچپ میں باربی کیو ساس اور چلی ساس ملا لیں' سلائسوں کے کنارے کاٹ دیں۔ ایک سلائس پر ٹماٹو کیچپ اور مرغی کی تہہ لگائیں' اس پر دوسرا سلائس رکھ کر ہرے مایونیز اور مرغی کی تہہ' تیسرے سلائس پر پیلے مایونیز اور مرغی کی تہہ لگا کر ایک سلائس اس پر رکھ دیں۔ اس عمل کو دہراتے ہوئے باقی سلائس کے رینبو سینڈوچز بنائیں اور تکونے کاٹ کر ڈش میں رکھیں۔ ڈش کو سلاد پتے اور ٹماٹر سے سجا دیں۔

# شہر شہر کی خبریں

ملک بھر میں ہونے والی نمایاں تقریبات کی خبروں اور تصاویر پر مبنی سلسلہ



## وائی بی کیو نے اپنا ری کلیکشن پیش کیا

کینوس آرٹ گیلری میں ملک کے مشہور و معروف ڈیزائنر اور فنکار یوسف بشیر قریشی نے اپنے حالیہ اور گزشتہ فن پاروں پر مشتمل ری کلیکشن پیش کیا۔ اس موقع پر فنکاروں اور عمائدین شہر کی بڑی تعداد شریک ہوئی۔ شرکاء نے وائی بی کیو کے پیش کردہ انتخاب کو بے حد سراہا۔ تقریب میں شریک ہونے والوں کی تواضع پُرتکلف فنگر فوڈز سے کی گئی۔



## ان پلگڈ کی جانب سے نوری کے ساتھ شام

ان پلگڈ کی جانب سے اوریری کیفے میں "دی اسپرنگ ایڈیشن" کے تحت نوری کے ساتھ ایک شام منائی گئی۔ اس موقع پر نوری' نادعلی' عائشہ عمر' ماریہ خان' بینش پرویز' ژالے سرحدی' زرین امام' ٹپو جویری' ٹیپو شریف' نادیہ حسین' سویرا ندیم' لیشیا' کومل رضوی اور حسن رضوی سمیت بڑی تعداد میں لوگوں نے شرکت کی۔ اس موقع پر نوری نے اپنے پہلے انفرادی ویڈیو "ایک تھا بادشاہ" کو لانچ کیا۔ دوران تقریب شرکاء کو فنگر فوڈز پیش کئے جاتے رہے۔



## ایستھٹک لائف کی جانب سے نئی ٹیکنالوجی متعارف کرادی گئی

گزشتہ دنوں کراچی میں ایستھٹک لائف کی جانب سے ''کول اسکلپٹنگ'' کے نام سے جسم کی اضافی چربی کو ختم کرنے کا ایک جدید طریقہ متعارف کرایا گیا۔ اس حوالے سے منعقدہ تعارفی تقریب میں عملی مظاہرے کے ذریعے حاضرین کو کول اسکلپٹنگ کے فوائد سے آگاہ کیا گیا۔ تقریب کے شرکا، کے لئے پُرتکلف چائے کا اہتمام تھا۔





## ٹیلی نار برائیڈل کیٹیور ویک

سہ روزہ ٹیلی نار برائیڈل کیٹیور ویک 2015، پام مارکی کراچی میں منعقد کیا گیا۔ اس موقع پر ملک کے مایہ ناز ڈیزائنرز نے اپنے پُرکشش انتخاب پیش کر کے حاضرین کی داد وصول کی۔ تین روز تک جاری اس فیشن شو میں عروسی ملبوسات کا وسیع انتخاب پیش کیا گیا۔ تقریب کے اختتامی روز فلم ''بن روئے'' کا میوزک لانچ کیا گیا جس میں فلم کے نمایاں ستاروں نے شرکت کر کے تقریب کو چار چاند لگا دیے۔ فیشن شو کے شرکاء کو ریڈ کارپٹ ایریا میں مشروبات اور دیگر لوازمات پیش کئے گئے۔




## لمس کی جانب سے گفتگو کا اہتمام

لمس المنائی کراچی چیپٹر کی جانب سے مقامی ہوٹل میں پاکستان میں ''لیومنا ٹنس کی ترقی'' کے عنوان سے ایک پینل گفتگو کا اہتمام کیا' جس میں ڈاکٹر عمر سیف' عثمان منیر' ماہین رحمٰن' انعام الرحمٰن سمیت دیگر نے حصہ لیا۔ گفتگو کا مقصد حاضرین کو پاکستانی کی ترقی میں لیومنا ٹنس کے کردار سے آگاہ کرنا تھا۔ شرکاء کی تواضع پُرتکلف چائے سے کی گئی۔

# ادرک کے فوائد بے شمار

## ادرک جسم میں گرمی پیدا کرتا ہے خوراک کو ہضم کرنے میں مددگار ہوتا ہے

ادرک کو اردو میں ادرک، ہندی میں سونٹھ اور انگریزی میں جنجر کہتے ہیں۔ اس کا تذکرہ قرآن شریف میں بھی آیا ہے جہاں اسے زنجبیل کہہ کر پکارا گیا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے جنت میں پائی جانے والی نعمتوں کے حوالے سے ارشاد فرمایا ہے کہ "وہاں انہیں (مسلمانوں کو) ایسا مشروب پلایا جائے گا جس میں ادرک بھی ملا ہوا ہوگا۔" یونانی اطباء نے اپنی کتاب میں کئی جگہ اس کا ذکر کیا ہے۔ مثلاً حکیم جالینوس نے اسے فالج میں مفید بتایا ہے۔ کئی حکماء کا خیال ہے کہ چین کی مشہور بوٹی "جن سنگ" دراصل ادرک ہی کی ایک قسم ہے۔

ادرک کو زمانہ قدیم سے خوراک کو لذیذ بنانے اور علاج کے لئے استعمال کیا جاتا ہے۔ ادرک جسم میں گرمی پیدا کرتا ہے، خوراک کو ہضم کرنے میں مددگار رہتا ہے۔ ثقیل اور بادی اشیاء سے پیدا ہونے والی تبخیر کو دور کرنے کے علاوہ نزلہ، زکام، دمہ، بلغمی کھانسی اور فالج میں مفید ہے۔ اگر بھوک کم یا دیر سے لگتی اور کھانا ہضم نہ ہوتا ہو تو ادرک سے بہتر کوئی چیز نہیں۔ ادرک کے استعمال سے منہ اور سانس کی بدبو دور ہوتی ہے اور منہ کا خراب ذائقہ ٹھیک ہوتا ہے۔ مکھن کے ہمراہ ادرک کھانے سے بلغم ختم ہوتی ہے، ادرک معدہ اور دماغ کے لئے مقوی ہے، حافظہ کی خرابی کو دور کرتا ہے۔ ادرک پیسیں اور اسے تیل میں ملا کر مالش کریں تو پٹھوں کا درد ٹھیک ہو جائے گا۔ ادرک کا استعمال خون کی نالیوں پر جمی ہوئی چربی کی تہیں اتار دیتا ہے۔

ادرک چبانے سے گلا صاف ہو جاتا ہے۔ ادرک کے پانی میں شہد ملا کر دن میں بار بار چاٹیں، اس سے ذیابیطس کے مرض میں فائدہ ہوتا ہے۔

ادرک پر ہونے والی حالیہ تحقیق نے اسے معدے کی خرابی، گیس، جی کا متلانا اور انتڑیوں کی سختی میں مفید قرار دیا ہے۔ ایک تحقیق اسے یرقان کے لئے مفید قرار دے رہی ہے۔ اس مقصد کے لئے ادرک کے رس میں ہم وزن لیموں، پودینے کا رس اور شہد ملا کر دن میں 3 مرتبہ استعمال کریں۔ اس نسخے سے بدہضمی، جی متلانا، بدمزاجی، چڑچڑا پن اور تھکن دور ہوتی ہے۔

ادرک میں غذا کے مضر اثرات کو ختم کرنے کی صلاحیت ہوتی ہے۔ ثقیل غذاؤں مثلاً اڑد کی دال یا گوبھی میں اسے ملائیں تو یہ غذائیں نہ صرف با آسانی ہضم ہو جاتی ہیں بلکہ ان کا بادی پن بھی دور ہو جاتا ہے۔ ادرک کے چھوٹے ٹکڑوں پر نمک چھڑک کر کھانے سے بھوک کھل کر لگتی ہے۔

ادرک کو شریانوں میں خون جمنے یا گاڑھا ہونے سے روکنے والی بہترین قدرتی دوا سمجھا جاتا ہے۔ اطباء قدیم سے دور حاضر کے ہربل ڈاکٹر تک خون کی شریانوں میں لوتھڑوں کو جمنے سے روکنے کے لئے ادرک کا سہارا لیتے ہیں، یہی وجہ ہے کہ دل کے امراض میں بھی ادرک موثر ہوتی ہے۔ اس کے استعمال کا طریقہ یہ ہے کہ تھوڑی سی پسی ہوئی ادرک کو دونوں وقت کھانے کے درمیان دو بار استعمال کیا جائے۔

پھیپھڑوں میں جانے والی ہوا کی نالیوں کی تنگی، دمہ، کالی کھانسی اور تپ دق میں بھی ادرک کا استعمال موثر ہوتا ہے۔ اس کے لئے 2 پیالی پانی میں 2 کھانے کے چمچے پسی ہوئی ادرک ابلنے کے لئے رکھ دیں، پھر ہر 2 گھنٹوں بعد گرم کر کے استعمال کریں۔ ■








# ذہنی تناؤ سے نجات حاصل کریں

ذہنی دباؤ دور کرنے کے لئے قدرتی اور صحت بخش غذائیں معاون ثابت ہوسکتی ہیں

فی زمانہ ہر دوسرا شخص ذہنی دباؤ کی شکایت کرتا نظر آتا ہے۔ تحقیق کہتی ہے کہ ذہنی دباؤ انسان کو ایسے کھانوں کی جانب راغب کرتا ہے جو اس کی صحت کے لئے نقصان دہ ہیں۔ تحقیق کے مطابق ذہنی دباؤ دور کرنے کے لئے ذیل میں دی گئی قدرتی اور صحت بخش غذائیں معاون ثابت ہوسکتی ہیں۔

## ہرے پتوں والی سبزیاں

دوپہر کے کھانے کے لئے ہرے پتوں سے بنے ہوئے کھانوں کا انتخاب کیجئے۔ اس سلسلے میں پالک کا استعمال کیا جاسکتا ہے جس میں فولیٹ موجود ہوتا ہے جو ڈوپامین نامی کیمیکل بناتا ہے جس سے دماغ کو راحت، خوشی اور سکون ملتا ہے۔ 2013ء میں یونیورسٹی آف اوٹاگو کے ایک مطالعے کے مطابق جن دنوں میں کالج کے طالب علموں نے پھل یا سبزیاں کھائیں وہ ان دنوں کے مقابلے میں زیادہ خوش اور پُرجوش تھے جن دنوں میں انہوں نے ایسا نہیں کیا۔

## دلیہ

اگر آپ ناشتے سے بھرپور کھانوں کے شوقین ہیں تو امکانات ہیں کہ تناؤ کی صورت میں آپ کا ہاتھ ڈونٹس کی جانب بڑھے گا۔ اس خواہش کو مکمل طور پر ختم نہ کریں بلکہ دلئے سے بنی ہوئی اشیاء کھائیں۔ اس کی وجہ سے تناؤ کی صورت میں خون میں شکر کی مقدار بڑھنے کا مسئلہ بھی پیدا نہیں ہوگا۔

## دہی

2013ء کی ایک تحقیق میں 36 خواتین کے دماغ کی سرگرمیوں کی نگرانی کی گئی جس کے مطابق جن خواتین نے دہی کھایا، اُن کے دماغ کے تناؤ پیدا کرنے والے حصے کم متحرک رہے۔ دہی کیلشیم اور لحمیات سے مالا مال ہوتا ہے، اس لئے اسے اپنی غذا کا مستقل حصہ بنانا گھاٹے کا سودا نہیں۔

## ڈارک چاکلیٹ

تحقیق کہہ رہی ہے کہ ڈارک چاکلیٹ کھانے سے ذہنی تناؤ میں نمایاں کمی ہوجاتی ہے۔ چاکلیٹ میں ایسے اجزاء شامل ہیں جو خون کی شریانوں کو آرام دینے میں مدد کرتے ہیں، فشار خون کم ہوتا ہے اور خون کی روانی بہتر ہوتی ہے۔ تناؤ کم کرنے کے لئے 70 فیصد سے زائد کوکو والی چاکلیٹ کا استعمال کریں۔

## دودھ

دودھ حیاتین ڈی کا بہترین ذخیرہ ہے، جس میں خوشی کو بڑھانے والے اجزاء موجود ہوتے ہیں۔ ایک تحقیق کہتی ہے کہ حیاتین ڈی کی کمی گھبراہٹ اور ذہنی تناؤ کا باعث ہوتی ہے اس لئے روزمرہ خوراک میں دودھ شامل رکھنا ضروری ہے۔ ■






# Chicken Pasanday

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken breasts | ½ kg |
| Yaghurt (whipped) | 1 cup |
| Onian (finely cut) | 1 |
| Green cardamoms | 6 |
| Leman juice | 4 tbsp |
| Green chillies (finely cut) | 4 |
| Cumin seeds, Turmeric pawder | 1 tsp each |
| Pappy seeds | 1 tbsp |
| Ginger/Garlic paste | 1 tbsp |
| Red chilli pawder | 1 tbsp |
| Black pepper (crushed) | 1 tbsp |
| Raw papaya paste | 1 tbsp |
| Chickpeas (roasted) | 1 tbsp |
| Bihari masala (packaged) | 2 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | ½ cup |
| Leman, Green chillies | far garnishing |

## Method:

- Lightly pound chicken breasts with a mallet; marinate with yogurt, papaya, ginger/garlic and salt; set aside far a little while.
- Grind together poppy seeds, cumin, chickpeas, cardamoms and pepper; apply an chicken.
- Heat ail in a pot; add anian and fry till galden; remove.
- In the same pot, add chicken, turmeric, Bihari masala, red chillies, anian, green chillies and leman juice.
- Caak till dry with the lid an; fry; keep an dum.
- Dish aut; garnish with leman and green chillies; serve.

# مرغی کے پسندے

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کے سینے (بغیر ہڈی) | ½ کلو |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | ایک پیالی |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| چھوٹی الائچیاں | 6 عدد |
| لیموں کا رس | 4 کھانے کے چمچے |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 4 عدد |
| ثابت سفید زیرہ، پسی ہوئی ہلدی | ایک ایک چائے کا چمچہ |
| خشخاش، پسا ہوا لہسن ادرک، پسی ہوئی لال مرچ | ایک ایک کھانے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی کالی مرچ، پسا ہوا کچا پپیتا، چنے (بھنے ہوئے) | ایک ایک کھانے کا چمچہ |
| پیکٹ والا بہاری مصالحہ | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ½ پیالی |
| لیموں، ہری مرچیں | سجانے کے لئے |

## ترکیب:

مرغی کے سینوں کو کسی بھاری چیز کی مدد سے ہلکا ہلکا کچل لیں۔ اُن پر دہی، پپیتا، لہسن ادرک اور نمک ملا کر تھوڑی دیر کے لئے رکھ دیں۔ خشخاش، زیرہ، چنے، الائچیاں اور کالی مرچ پیس کر پسندوں میں ملا لیں۔ دیگچی میں تیل گرم کریں، اس میں پیاز تل کر نکال لیں۔ اسی دیگچی میں پسندے، ہلدی، بہاری مصالحہ، لال مرچ، پیاز، ہری مرچیں اور لیموں کا رس ملا لیں۔ اسے ڈھانک کر پانی خشک ہونے تک پکائیں، پھر بھون کر دم پر رکھ دیں۔ مزیدار پسندے ڈش میں نکالیں، اسے لیموں اور ہری مرچوں سے سجا دیں۔






# Lachedar Kebabs

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef pieces | ½ kg |
| Gram lentils | 1 cup |
| Dried, round red chillies | 8 |
| Black peppercorns | 6 |
| Cardamoms | 2 |
| Cinnaman stick | 1 |
| Cumin seeds, | |
| Coriander seeds | 1 tsp each |
| Ginger | 1 piece |
| Garlic | 6 claves |
| Yogurt | 1 tbsp |
| Egg whites | 2 |
| Rice flaur | 2 tbsp |
| Onians (cut into rings) | 3 |
| Mint, Fresh coriander (finely cut) | 1 bunch each |
| Green chillies (finely cut) | 4 |
| Ginger (finely cut) | 1 tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | for frying |
| Mint, Green chillies, Onions | for garnishing |

## Method:

- Cook beef with lentils, red chillies, ginger, garlic, cumin, coriander seeds, pepper, cardamoms, cinnomon ond salt in a pot till tender.
- Add yogurt and keep an dum; allow to cool; grind in a chopper.
- Add rice flour, egg whites, mint, fresh coriander, finely cut ginger ond green chillies.
- Rub oil on palm; take some ground meat and place on anion in the centre; shape into kebab; repeat process to make mare kebabs.
- Heat ail in a frying pan; fry kebabs; remove in a dish; garnish with green chillies, mint and anions; serve.

# لچھے دار کباب

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کی بوٹیاں | ½ کلو |
| چنے کی دال | ایک پیالی |
| سوکھی گول لال مرچیں | 8 عدد |
| ثابت کالی مرچیں | 6 عدد |
| بڑی الائچیاں | 2 عدد |
| دار چینی | ایک ٹکڑا |
| ثابت سفید زیرہ | |
| ثابت دھنیا | ایک ایک چائے کا چمچہ |
| ادرک | ایک ٹکڑا |
| لہسن | 6 جوے |
| دہی | ایک کھانے کا چمچہ |
| انڈے کی سفیدیاں | 2 عدد |
| چاول کا آٹا | 2 کھانے کے چمچے |
| پیاز (لچھے کٹے ہوئے) | 3 عدد |
| پودینہ' ہرا دھنیا (باریک کٹا ہوا) | ایک ایک گڈی |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 4 عدد |
| ادرک (باریک کٹی ہوئی) | ایک کھانے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کے لئے |
| پودینہ' ہری مرچیں' پیاز | سجانے کے لئے |

## ترکیب:

دیگچی میں بوٹیاں' دال' لال مرچیں' ادرک' لہسن' زیرہ' دھنیا' کالی مرچیں' بڑی الائچیاں' دار چینی اور نمک ملا کر گوشت گلنے تک پکائیں۔ اس میں دہی ڈال کر دم پر رکھ دیں' ٹھنڈا ہو جائے تو چوپر میں پیس لیں۔ اس میں چاول کا آٹا' سفیدیاں' پودینہ' ہرا دھنیا' باریک کٹی ہوئی ادرک اور ہری مرچیں ملا لیں۔ ہتھیلی کو چکنا کریں' تھوڑا سا آمیزہ لیں' درمیان میں تھوڑی سی پیاز رکھیں اور کباب بنا لیں۔ اسی طرح سارے کباب تیار کر لیں۔ فرائنگ پین میں تیل گرم کر کے کباب تلیں اور ڈش میں نکالیں' اسے پودینے' ہری مرچوں اور پیاز سے سجا دیں۔






# Kashmiri Coconut Halwa

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Semolina | ½ cup |
| Milk powder | 2 cups |
| Desiccated coconut | 2 cups |
| Sugar | 3 cups |
| Green cardamoms (powdered) | 5 |
| Clarified butter | 1 cup + for brushing |
| Coconut, Pistachios, Almonds (finely cut) | for garnishing |

## Method:

- Mix coconut, sugar, milk and little water in a bowl to make a thick batter.
- Heat clarified butter in a wok; fry cardamoms till arama arises.
- Add semolina; fry till colour changes; add coconut batter; fry till clarified butter seporates.
- Brush clarified butter on a dish; spread halwa on it; garnish with pistachios and almonds.

# کھوپرے کا کشمیری حلوہ

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| سوجی | ½ پیالی |
| سوکھا ہوا دودھ | 2 پیالی |
| پسا ناریل | 2 پیالی |
| چینی | 3 پیالی |
| چھوٹی الائچیاں (پسی ہوئی) | 5 عدد |
| گھی | ایک پیالی + لگانے کے لئے |
| ناریل، پستے، بادام (باریک کٹے ہوئے) | سجانے کے لئے |

## ترکیب:

ایک پیالے میں ناریل، چینی، دودھ اور تھوڑا سا پانی ڈال کر گاڑھا آمیزہ تیار کرلیں۔ کڑاہی میں گھی گرم کر کے الائچیاں خوشبو آنے تک بھونیں۔ اس میں سوجی شامل کریں اور رنگ تبدیل ہونے تک بھون کر پیالے کا آمیزہ ڈالیں، اسے گھی علیحدہ ہونے تک بھون لیں۔ ڈش کو گھی سے چکنا کر کے حلوہ پھیلائیں، اسے پستے اور بادام سے سجا دیں۔

